# عورتوں
# کی
# اصلاح کی روشنی




مؤلف

پیر طریقت حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی

(خلیفہ ومجاز بیعت)

حبیب الامت حضرت مولانا ڈاکٹر حکیم محمد ادریس حبان رحیمی صاحب رحمۃ اللہ علیہ چرتھاولی



ناشر:

خانقاہ اشرفیہ ومکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور ضلع دربھنگہ (بہار)

# عورتوں
# کی
# اصلاح کی روشنی

(مؤلف)

حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی

(خلیفہ ومجاز)

حبیب الامت حضرت مولانا ڈاکٹر حکیم ادریس حبان رحیمی صاحب رحمۃ اللہ علیہ
خلیفہ ومجاز: حاذق الامت حضرت مولانا ذکی الدین صاحب پرنامبٹی رحمۃ اللہ علیہ
خلیفہ ومجاز: مسیح الامت حضرت مولانا مسیح اللہ خان صاحب رحمۃ اللہ علیہ
خلیفہ ومجاز: حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

ناشر: خانقاہ اشرفیہ ومکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور ضلع دربھنگہ (بہار)

## مخلص اور طالب حق کو طباعت کی اجازت ہے

اگرکوئی نیکی کا طالب اردو کے علاوہ دوسری زبانوں میں اس کتاب کو منتقل کرنا چاہے تو اجازت ہے۔


نام کتاب۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔عورتوں کی اصلاح کی روشنی

مؤلف۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔حضرت مولانا محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی

کمپیوٹر و کتابت۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔عبداللہ علاء الدین قاسمی

صفحات۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۱۳۸

تعداد۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔


## ملنے کے پتے

☆ خانقاہ اشرفیہ ومکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور ضلع دربھنگہ (بہار)

☆ قاری عبدالعلام صاحب نزد مدینہ مسجد پورانی سیما پوری (نئی دہلی)

☆ حضرت مولانا ریاض صاحب قاسمی پورانی سیما پوری (نئی دہلی)

☆ قاری مطیع الرحمان صاحب نزد مدینہ مسجد اتوار بازار اگر نگر مبارک پور (نئی دہلی)

☆ قاری عبدالجبار صاحب، کلکتہ، (ویسٹ بنگال)


# CONTACT US

## KHANQUAH E ASHRAFIA

Maktaba Rahmat E Alam Rahmani Chowk Pali

Ghanshyampur,Dist Darbahnga,Bihar

Quari Abdul Allam:7858876141,Md Nasim 8527986819
Mauna Riyaz S: 7503224827,Abduulah:7654132008
Quari Mutiur Rahman:8882919635,Quari Abdul Jabbar
9674661519,Email: Abdullahdbg1994@gmail.com

# فہرست مضامین

مضامین صفحات

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# مقدمہ

حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے ہدایات وارشادات کا مقبول اور مؤثر ہونا دو اور دو چار کی طرح روز روشن کی طرح عیاں ہے۔ ہر موضوع پر آپ رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیقات ونصائح نے امت کی ہدایت ورہنمائی میں ہر دور میں عالمی سطح پر نمایا کردار ادا کیا ہے، جس کی تفصیل کے لئے ایک دفتر چاہئے ۔سب سے بڑی اور خوشی کی بات جو قابلِ صدر شک ہے وہ یہ ہے کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کو اور آپؒ کی کتابوں کو جس طرح آج درجۂ قبولیت کاملہ حاصل ہے، اُسی طرح خود آپؒ کی حیاتِ مبارکہ میں بھی عباقرہ اور معاصر بڑے بڑے علماء کرام کے درمیان بھی یہی امتیاز حاصل تھا اور ان شاء اللہ، اللہ کی ذاتِ عالی وکریمی سے مکمل امید اور توقع ہے کہ صدیوں تک، بلکہ جس دن بساطِ عالم کو لپیٹ دیا جائے گا، اس وقت تک بھی آپؒ کے قیمتی ہدایات، جوہری مضامین اور مفید کتابیں امت کی رہنمائی کا فریضہ ہر زبان اور ہر ملک میں انجام دیتی رہیں گی، اس لئے کہ آپ کو اور آپ کے علوم کو تائید الٰہی اور الہامِ ربانی کی سند ونعمت حاصل ہے جو ہر ایک پر مسلّم ہے۔

زیرِ نظر کتاب جو ''عورتوں کی اصلاح کی روشنی'' آپ کے ہاتھوں میں ہے، کتاب کا ہر صفحہ آپ پر عیاں کرے گا کہ میں ایک ایسے عالی نسب رفیع مرتبت قابلِ صد احترام وعقیدت محبوب الٰہی کا پیغام دلنواز ہوں جس کو اگر تم نے تہہ دل سے قبول کر لیا تو اے انسان! تم بھی اللہ کی نگاہوں میں مقبول ومحبوب ہونے کے ساتھ ساتھ خلقِ خدا کی نگاہوں میں مقبول ہو جاؤ گے۔

اس لئے مردوں کو چاہئے کہ اپنی خواتین تک اس کتاب کو پہنچائیں تا کہ ان کو نفع ہو اور ہدایت مل سکے۔

اور عورتوں سے گزارش ہے کہ اگر واقعۃً دیندار بننا چاہتی ہیں تو ضرور اس کتاب کے مضامین و ہدایات کو بار بار پڑھ کر اپنی اپنی ہدایت کا سامان کریں۔ ناچیز راقم السطور کو یہ یقین ہے کہ جو بھی عورت یا لڑکی اس کتاب کو ہدایت پانے کی نیت سے پڑھے گی، اللہ تعالیٰ ضرور اسے ہدایت عطا کریں گے۔

خواتین کی اصلاح سے متعلق حضرت حکیم الامتؒ کی مختلف اصلاحی کتابوں سے چند مفید مضامین حوالوں کے ساتھ اخذ وانتخاب کر کے آپ حضرات کے سامنے پیش کر دیا گیا ہے، اس لئے کتاب پڑھتے وقت یہی تصور رکھیں کہ یہ سب حکیم الامتؒ کے قلم گہر بار کے اصلاحی جواہر پارے ہیں۔

نیک بننا کیا ہے؟ اعمال صالحہ کا اختیار کرنا اور بُرائیوں اور عیوب کو ترک دینا۔ اسلئے آپ ٹھان لیجئے کہ ہم ضرور نیک بنیں گے، اور اپنی اصلاح و ہدایت کے سبق کی روشنی اس کتاب سے ہمیشہ لیتے رہیں گے، اللہ تعالیٰ سب کو ہدایت عطا فرمائے، آمین۔

(حضرت مولانا) **محمد علاء الدین قاسمی**

خانقاہ اشرفیہ و مکتبہ رحمت عالم رحمانی چوک پالی گھنشیام پور در بھنگہ (بہار)

۲۰/شعبان المعظم بروز دوشنبہ ۱۴۴۴ھ

۞۞۞۞۞

# عورت کی اصلاح سب سے زیادہ اس کے شوہر سے ہوگی بشرطیکہ مرد بھی نیکی کا راستہ اختیار کر لے

مرد اگر پارسا طبع نہ ہو تو عورت کب صالحہ ہو سکتی ہے۔ ہاں اگر مرد خود صالح بنے تو عورت بھی صالحہ بن سکتی ہے۔ قول سے عورت کو نصیحت نہ دینی چاہئے بلکہ فعل سے اگر نصیحت دی جاوے تو اس کا اثر ہوتا ہے عورت تو در کنار اور ہے بھی کون جو صرف قول سے کسی کی مانتا ہے۔

اگر مرد کوئی کجی یا خامی اپنے اندر رکھے گا تو عورت ہر وقت کی اس پر گواہ ہے۔ اگر وہ رشوت لے کر گھر آیا ہے تو اس کی عورت کہے گی کہ جب خاوند لایا ہے تو میں کیوں حرام کہوں۔ غرض کہ مرد کا اثر عورت پر ضرور پڑتا ہے اور وہ خود ہی اسے خبیث اور طیب بناتا ہے۔ اسی لیے لکھا ہے۔

اَلْخَبِیْثَاتُ لِلْخَبِیْثِیْنَ وَالْخَبِیْثُوْنَ لِلْخَبِیْثَاتِ وَالطَّیِّبَاتُ لِلطَّیِّبِیْنَ وَالطَّیِّبُوْنَ لِلطَّیِّبَاتِ۔ (النور ۲۷)

اس میں یہی نصیحت ہے کہ تم طیب بنو ورنہ ہزار ٹکریں مارو کچھ نہ بنے گا۔ جو شخص خدا سے خود نہیں ڈرتا تو عورت اس سے کیسے ڈرے؟ نہ ایسے مولویوں کا وعظ اثر کرتا ہے نہ خاوند کا۔ ہر حال میں عملی نمونہ اثر کیا کرتا ہے۔ بھلا جب خاوند رات کو اٹھ اٹھ کر دعا کرتا ہے۔ روتا ہے تو عورت ایک دو دن تک دیکھے گی آخر ایک دن اسے بھی خیال آوے گا اور ضرور متاثر ہوگی۔ عورت میں متاثر ہونے کا مادہ بہت ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جب خاوند عیسائی وغیرہ ہوتے ہیں تو عورتیں ان کے ساتھ عیسائی وغیرہ ہو جاتی ہیں۔ ان کی درستی کے واسطے کوئی مدرسہ بھی کفایت نہیں کر سکتا خاوند کا عملی نمونہ کفایت کرتا ہے۔ خاوند کے مقابلہ میں عورت کے بھائی بہن وغیرہ کا بھی کچھ اثر اس پر نہیں ہوتا۔

## عورت اندر اندر مرد کے اخلاق کی چوری کرتی رہتی ہے

خدا نے مرد عورت دونو کا ایک ہی وجود فرمایا ہے۔

یہ مردوں کا ظلم ہے کہ وہ اپنی عورتوں کو ایسا موقع دیتے ہیں کہ وہ ان کا نقص پکڑیں۔ ان کو

چاہئے کہ عورتوں کو ہرگز ایسا موقعہ نہ دیں کہ وہ یہ کہہ سکیں کہ تو فلاں بدی کرتا ہے بلکہ عورت ٹکریں مار مار کر تھک جاوے اور کسی بدی کا پتہ اُسے مل ہی نہ سکے تو اس وقت اس کو دینداری کا خیال ہوتا ہے اور وہ دین کو سمجھتی ہے۔

مرد اپنے گھر کا امام ہوتا ہے۔ پس اگر وہی بد اثر قائم کرتا ہے تو کس قدر بد اثر پڑنے کی امید ہے مرد کو چاہیئے کہ اپنے قویٰ کو برمحل اور حلال موقعہ پر استعمال کرے۔ مثلاً ایک قوت غضبی ہے جب وہ اعتدال سے زیادہ ہو تو جنون کا پیش خیمہ ہوتی ہے۔ جنون میں اور اس میں بہت تھوڑا فرق ہے۔ جو آدمی شدید الغضب ہوتا ہے اس سے حکمت کا چشمہ چھین لیا جاتا ہے بلکہ اگر کوئی مخالف ہو تو اس سے بھی مغلوب الغضب ہو کر گفتگو نہ کرے۔

مرد کی ان تمام باتوں اور اوصاف کو عورت دیکھتی ہے۔ وہ دیکھتی ہے کہ میرے خاوند میں فلاں فلاں اوصاف تقویٰ کے ہیں جیسے سخاوت۔ حلم۔ صبر۔ اور جیسے اسے پرکھنے کا موقعہ ملتا ہے وہ کسی دوسرے کو نہیں مل سکتا۔ اسی لیے عورت کو سارق بھی کہا ہے کیونکہ یہ اندر ہی اندر اخلاق کی چوری کرتی رہتی ہے حتیٰ کہ آخرکار ایک وقت پورا اخلاق حاصل کر لیتی ہے۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ جلد سوم صفحہ ۱۵۶ تا ۱۵۸)

## خواتین کا تعلیم یافتہ ہونا بہت ضروری ہے کیونکہ عورت بچوں کی پہلی درسگاہ ہے

اسلام نے عورت کو ایک بڑا مرتبہ عطا کیا اور اُس کی تعلیم کو فروغ دیا، آج عورت کی تعلیم کی اہمیت کو تسلیم کرنا بہت ضروری ہے۔ ایک معتبر سماج کیلئے مردوں کے ساتھ عورتوں کا بھی تعلیم یافتہ ہونا بہت ضروری ہے۔ اسلام نے عورت اور مرد دونوں کو علم حاصل کرنے کی تاکید کی ہے چاہے اس کیلئے کیسی ہی مشقت اٹھانی پڑے۔

کائنات عورت کے وجود کے بغیر نامکمل ہے اس لئے اللہ تعالیٰ نے اس کائنات میں مرد

اور عورت کو اعلیٰ مقام عطا فرمایا۔ لیکن اسلام سے پہلے عورت کو کوئی مقام حاصل نہیں تھا، عورتوں کے ساتھ اچھا سلوک نہیں کیا جاتا تھا۔ اسلام نے عورت کو ایک تحفظ دیا اور ایک ایسی قدر عطا کی کہ عورت کو ماں کے قدموں تلے جنّت کا درجہ دیا۔ اسلام نے عورت کو ایک بڑا مرتبہ عطا کیا اور اُس کی تعلیم کو فروغ دیا، آج عورت کی تعلیم کی اہمیت کو تسلیم کرنا بہت ضروری ہے۔ ایک معتبر سماج کیلئے مردوں کے ساتھ عورتوں کا بھی تعلیم یافتہ ہونا بہت ضروری ہے۔

اسلام نے عورت اور مرد دونوں کو علم حاصل کرنے کی تاکید کی ہے چاہے اس کیلئے کیسی ہی مشقت اٹھانی پڑے۔ مرد اور عورت گاڑی کے دو پہیئے ہوتے ہیں۔ گاڑی ایک پہیئے پر نہیں چل سکتی یہی حال ہمارے معاشرے کا ہے اس میں مرد اور عورت دونوں کی اہمیت یکساں ہے جب تک دونوں علم حاصل نہیں کریں گے ہم کسی صورت ترقی نہیں کر سکتے۔ عورتوں کی تعلیم جس میں دین و مذہب، اخلاق و کردار کی اصلاح شامل ہوتی ہے جس میں عورت اور حقوق و فرائض کی پہچان سکے۔ بچّوں کی تربیت میں سلیقہ مندی سے کام لے سکیں۔ پرانے زمانے میں عورتوں کی تعلیم پر خاص توجہ نہیں دی جاتی تھی۔ جوں جوں زمانہ بدلتا گیا عورتوں کی تعلیم پر زور دیا گیا کیونکہ عورت اپنے بچّوں کی پہلی درسگاہ ہوتی ہے وہ آگے بڑھ کر قوم کی تخلیق کو ایک نئی شناخت دیتی ہے۔ کسی بھی بچّے کا مستقبل اس کی والدہ کی طرف سے دیئے گئے پیار اور پرورش پر منحصر ہوتا ہے جو صرف ایک عورت ہی کر سکتی ہے۔

اگر ماں تعلیم یافتہ ہے تو اولاد بھی صاحب علم اور مہذب ہوگی کیونکہ بچّے کا زیادہ تر وقت ماں کے قریب گزرتا ہے اس لئے پڑھی لکھی ماں بچّے کے خیالات کو نکھار سکتی ہے، اپنے حقوق و فرائض سے باقاعدہ آگاہ ہوتی ہے اور بچّہ تہذیب یافتہ ماحول میں ڈھل کر مدرسہ جاتا ہے۔ تعلیم یافتہ عورت اپنے خاندان کی معاشی حالت کو سدھارنے کے لئے کافی مددگار ثابت ہوتی ہے اور صرف اپنے بچوں کی ہی نہیں بلکہ آس پاس کے بہت سارے لوگوں کی زندگیوں کو بھی تبدیل کر سکتی ہے۔ اور ملک کی ترقی میں

بھی اہم کردار ادا کر سکتی ہے۔ایک عورت اپنی زندگی میں بہت سے رشتے نبھاتی ہے۔مثلاً ماں، بیٹی، بہن، بیوی کسی بھی رشتہ میں آنے سے پہلے عورت ملک کی آزاد شہری ہے اسے اپنی خواہش کے مطابق تعلیم حاصل کرنے کا حق ہے تاکہ وہ اپنے پسندیدہ شعبہ میں کام کر سکے۔تعلیم خواتین کو اپنے پیروں پر کھڑے ہونے اور انہیں خود پر انحصار کرنے میں مدد کرتی ہے۔تعلیم نہ صرف معاشرے میں خواتین کا معیار بلند کرتی ہے بلکہ معاشرے کی تنگ سوچ کو بھی ختم کرتی ہے۔تعلیم نسواں کے بغیر ہم ترقی یافتہ سماج کا خواب نہیں دیکھ سکتے۔خواتین کے ذریعہ ہمارا معاشرہ، مہذب اور بااخلاق اور باسلیقہ ہوتا ہے اس لئے اسلام نے مردوں کے ساتھ ساتھ عورتوں کی تعلیم پر زور دیا ہے۔

## ہر کامیاب مرد کے پیچھے عورت کا ہاتھ ہوتا ہے

نپولین بونا پارٹ نے ایک مرتبہ کہا تھا کہ ''تم مجھے پڑھی لکھی مائیں دو، مَیں تمہیں ایک بہترین قوم دوں گا۔

ماں کی گود انسان کی پہلی درسگاہ ہوتی ہے۔ ہر کامیاب مرد کے پیچھے عورت کا ہاتھ ہوتا ہے۔ عورت مرد کے شانہ بشانہ چلی ہے، مرد کا کام معاش کو چلانا ہوتا ہے لیکن عورت گھر کے نظام کو اور امورِ خانہ داری اور بچّوں کی صحیح پرورش کرتی ہے۔مرد کی تعلیم صرف مرد کی تعلیم ہے لیکن عورت کی تعلیم سارے خاندان کی تعلیم ہوتی ہے۔تعلیم نسواں سے ایک اچھے خاندان کی بنیاد ہوتی ہے۔اگر لڑکی تعلیم یافتہ ہوگی تو ملازمت کر کے اپنے گھر کا خرچ اٹھا سکتی ہے اور گھر اور گھر کے باہر کی زندگی میں اپنے شوہر کا سہارا بن کر بھی زندگی گزار سکتی ہے۔خواتین و نوعمر لڑکیاں قرآن پاک، دینیات اور اخلاق و اصلاح کی اتنی تعلیم حاصل کرلیں کہ وہ اپنے حقوق و فرائض سے باقاعدہ آگاہ ہو سکیں جو لڑکیاں تعلیم یافتہ نہیں ہوتی ہیں گو وہ خوبصورت ہی کیوں نہ ہوں انہیں اکثر شرمندگی اٹھانی پڑتی ہے اس لئے عورت کو تعلیم سے آراستہ ہونا بہت ضروری ہے۔

اس کے برعکس اَن پڑھ بچّے کے اخلاق وعادات کو نہ سنوار سکتی ہے اور نہ ہی ایک اچھی بیوی ثابت ہو سکتی ہیں۔

خواتین کو چاہئے کہ وہ اپنی بیٹیوں کو تعلیم کی اہمیت وافادیت سے آگاہ کریں، اُن کے فوائد بتائیں اور انہیں دینی اور دنیاوی تعلیم کے زیور سے آراستہ کریں تاکہ اُن کی بیٹیاں بھی معاشرے میں اپنے بنیادی حقوق کیلئے لڑ سکیں اور اُن سے استفادہ کر سکیں تاکہ آئندہ آنے والی نسلیں بھی تعلیم کے ذریعے اپنے پیروں پر کھڑے ہو سکیں اور معاشرے میں اتنا وقار، مرتبہ، اور اپنی عظمت کو برقرار رکھ سکیں۔ کیونکہ تعلیم یافتہ خواتین ہی اپنے خاندان اور معاشرے میں خوشحالی اور مثبت تبدیلی لا سکتی ہیں۔ اور ایک جدید معاشرہ تشکیل دے سکتی ہے۔ خواتین کی وجہ ہی سے کائنات میں رنگ ہے۔ (معاشرتی اخلاق ص/۱۷۵)

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دور میں خواتین کی تعلیم وتربیت اسطرح ہوتی تھی

انسانی معاشرہ مرد وعورت دونوں کی قوتوں، صلاحیتوں اور سرگرمیوں سے تشکیل پاتا ہے، اس میں کسی ایک کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا اور کسی کی اہمیت کم نہیں کی جا سکتی۔ ایک مہذب، باوقار اور ترقی یافتہ معاشرہ کے لیے لازم ہے کہ اس کے افراد مہذب اور تعلیم یافتہ ہوں، جس طرح کمزور اینٹیں عمارت کی قوت حیات گھٹا کر اسے کمزور بنا دیتی ہیں اسی طرح جاہل افراد بھی اپنے معاشرہ کو پستی اور تنزل سے ہم کنار کر دیتے ہیں کیوں کہ کمزور افراد پر مضبوط معاشرہ کی تعمیر ممکن ہی نہیں۔

اسلامی معاشرہ کی بنیادی خصوصیت اس کے افراد کے ایمان، علم اور سیرت وکردار کی مثالیت ہے۔ اس معاشرہ میں ایمان کا رشتہ علم سے، قدیم معاشرہ کی طرح کٹا ہوا نہیں بلکہ حد درجہ مضبوط اور مستحکم ہے۔ بلکہ اسلامی معاشرہ کی بنیادی ایمان وعلم کے جڑواں نظریہ پر ڈالی گئی ہے۔ نبی

کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو وحی نازل ہوئی وہ علم و ایمان کے اس مقدس و مستحکم رشتہ کا اعلان ہے، جس میں عرب کے ناخواندہ معاشرہ میں علم کی شمع روشن کی گئی ہے اور پہلی مرتبہ پڑھنے لکھنے اور علم حاسل کرنے کی اہمیت کا شعور پیدا کیا گیا ہے۔

اگر اس بات پر غور کیا جائے کہ اسلام کے آنے کے وقت گنتی کے چند لوگ لکھنا پڑھنا جانتے تھے، جن کی تعداد ۲۴ سے زیادہ نہیں تھی۔ صرف ۲۳ سال کے اندر وہ کیسے دنیا کی علمی امامت کے منصب پر فائز ہو گئے، تو سراغ یہ ملے گا کہ علم اور تعلیم کی اہمیت کا احساس پیدا کرنا اور بلا امتیاز و تخصیص معاشرہ کی ہر صنف اور ممبر کو زیور علم سے آراستہ کرنا نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دعوتی مشن کا بنیادی حصہ ہے۔ چنانچہ جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ فرماتے ہیں کہ **بعثت معلما** میں اللہ کی طرف سے معلم بنا کر بھیجا گیا ہوں، تو گویا آپ علم کی وراثت کو سند اعتبار اور تحصیل علم کو انسانی معاشرہ کی شاہ کلید بنا دیتے ہیں۔

دنیا کے سارے مذاہب کا زور عبادت، ریاضت، مشقت اوراد و وظائف پر ہے، مگر تعلیمات نبوی کی خصوصیت یہ ہے کہ ان سب کے مقابلے میں علم کی فضیلت اور اہمیت کو محسوس کرایا گیا ہے۔ آں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ عبادت گزار پر عالم کی فضیلت دوسرے ستاروں پر چودھویں کے چاند جیسی ہے۔ (ابوداؤد، ترمذی)

دنیا کے دوسرے مذاہب نے علم کو مردوں کی میراث بنا کر پیش کیا ہے کیوں کہ ان کی نظر میں عورت کسب فضیلت اور کمال کی مستحق نہیں۔ مگر اسلام نے علم کی روشنی کو مرد عورت ہر دو کے قلب و ذہن تک پہنچایا ہے اور حصول علم میں مرد و عورت کی تخصیص کو تسلیم نہیں کیا ہے، بلکہ مرد و عورت دونوں پر علم حاصل کرنے کو فرض قرار دیا ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: **طلب العلم فریضة علی کل مسلم و مسلمه**۔ (ابن ماجہ کتاب العلم)

ترجمہ: ''علم حاصل کرنا ہر مسلمان مرد و عورت پر فرض ہے۔''

عہد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تعلیمی نظام پر نظر ڈالئے۔ یہاں تعلیم کے مختلف طریقے اور وسیلے اختیار کیے گئے ہیں اور مرد و عورت دونوں کو یکساں استفادہ کا موقع عطا کیا گیا ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو طریقے اپنی امت کو تعلیم دینے کے لیے اختیار فرمائے ان میں ابلاغ و ترسیل کے نقطہ نظر سے اہم یہ ہیں۔

☆ مسجد نبوی میں نمازوں کے بعد تعلیم و تلقین، اس میں مرد و عورت سبھی شریک ہوتے تھے۔

☆ جمعہ، عیدین اور حج کے خطبات کے ذریعے عمومی تعلیم و تہذیب، اس میں بھی سبھی شریک ہوتے تھے۔

☆ مجلس خصوصی جو مسجد نبوی یا دوسرے مقامات پر مردوں کے لیے ہوتی تھی۔

☆ ازواج مطہرات کی علمی مجلس جو خاص عورتوں کے لیے ہوتی تھی۔

☆ جنگ اور دوسرے ایسے اسفار جن میں مردوں کے ساتھ عورتیں بھی شریک رہتیں، وہاں بھی عملی تعلیم کا موقع ملتا تھا۔

☆ روزمرہ کے درپیش مسائل جو بلا تکلف نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے پیش کیے جاتے تھے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کے تفصیلی اور تشفی بخش جوابات عطا فرماتے تھے۔

☆ عورتوں کی تعلیم کے لیے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خصوصی مجلسیں، یہ عورتوں کی درخواست پر خاص ان کے لیے مقرر کی جاتیں۔

☆ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اپنی ازواج مطہرات کو خاص تعلیم و تربیت سے آراستہ فرمانا تاکہ وہ دوسری خواتین کی تعلیم و تربیت میں حاصل کر سکیں۔

☆ بیعت کے مواقع جن میں آپ عورتوں سے اصول دین پر بیعت لیتے اور ان کو بنیادی احکامات سے نوازتے وغیرہ۔

نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خطبات اور مواعظ کا جو اثر صحابہ کرام پر ہوتا تھا صحابیات اس سے محروم نہ رہتیں۔

حضرت عبداللہ ابن عباس فرماتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عید کے موقع پر حضرت بلال رضی اللہ عنہ کے ساتھ نکلے۔ آپ کو ہی خیال گزرا کہ آپ کا خطاب خواتین اچھی نہ سن سکیں۔ لہٰذا آپ نے ازسرنو ان کو خطاب کیا اور ان کو صدقہ کا حکم دیا، چنانچہ عورتیں اپنے پازیب اور انگوٹھیاں صدقہ کرنے لگیں اور بلال اپنے کپڑے میں ان صدقات کو سمیٹنے لگے۔ (بخاری)

روزمرہ کے پیش آنے والے مسائل میں عورتیں اپنی مشکلات لے کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس جاتیں اور اپنے سوالات کا جواب حاصل کرتیں، عورتوں کے بعض سوالات ایسے بھی ہوتے جن میں براہ راست اللہ تعالیٰ اپنی آیات نازل کر کے رہنمائی فرماتا۔ مثال کے طور پر خولہ بنت ثعلبہ نے اپنے شوہر اوس کی شکایت کی اور ان کے قصہ ظہار میں استفسار کیا تو جواب میں سورۃ المجادلہ کی ابتدائی آیات نازل ہوئیں، جن سے متعلقہ مسئلہ میں ہمارے مسلمانوں کی رہنمائی ہوئی۔

عورتوں کے بعض سوالات طبعی طور پر ان کی نسوانی ضروریات اور مشکلات سے متعلق ہوتے مگر علم کی فرضیت کا احساس ان کی شرم و حیا پر حاوی ہوتا اور وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سارے سوالات کرتیں، چنانچہ حضرت ام سلمہ بیان کرتی ہیں کہ حضرت انس بن مالک کی والدہ ام سلیم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئیں اور کہنے لگیں اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ حق بیان کرنے میں حیا نہیں کرتا، تو کیا عورت کو اگر احتلام ہو تو اس پر غسل کرنا لازم ہے؟ آپ نے فرمایا، ہاں اگر وہ پانی دیکھے، تو ام سلمہ نے اپنا چہرہ ڈھانک لیا اور پوچھا اے اللہ کے رسول کیا عورت کو بھی احتلام ہوتا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں اگر ایسا نہ ہو تو اس سے بچہ کی مشابہت کس طرح ہوتی ہے؟ (بخاری)

عہد نبوی کی عورتیں، بالخصوص انصاری خواتین۔ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ہر قسم کی بات پوچھنے میں کوئی عار محسوس نہیں کرتی تھیں۔ یہ کمال تھا نبی عربی کا کہ آپ نے شرم و حیا اور غیرت کو علم سے وابستہ کر دیا تھا۔ گویا علم حاصل کرنا ہی عورتوں کا زیور قرار پاتا اسی سے شرم و حیا کی دولت وابستہ

ہوئی۔ حضرت عائشہ انصار کی عورتوں کی تعریف کرتی تھیں کہ بہترین عورتیں انصار کی عورتیں ہیں۔ ان کیلئے دین کا علم حاصل کرنے میں حیا رکاوٹ نہیں بنتی۔ (ایضا)

خود حضرت عائشہؓ جب رسول کریم سے کوئی بات سنتیں تو جب تک اس کی جملہ تفصیل نہ سمجھ لیتیں خاموش نہ ہوتیں۔ صحیح احادیث میں حضرت عائشہ کے استفسار کے بہت سے واقعات مذکور ہیں۔

تعلیمات نبوی کی وہ مجلسیں جہاں عورتیں پچھلے حصہ میں موجود ہوتیں، فطری طور پر مردوں کے غلبہ کی وجہ سے بہت سی باتوں کی تفصیل، وضاحت اور تشریح کی محتاج رہتیں ان کی خواہش ہوتی کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مردوں سے الگ ہو کر کوئی خاص وقت ہمارے لیے مقرر فرماتے جس میں ہم آپ سے پورے طور پر اطمینان سے دین کی تعلیم حاصل کرتے۔ چنانچہ بہ روایت حضرت ابوسعید خدری، عورتوں نے مل کر نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے یہ درخواست کی، آپ کے پاس مرد ہم پر سبقت لے جاتے ہیں، اس لیے آپ اپنی طرف سے ایک دن ہمارے لیے مقرر فرما دیں، چنانچہ آپ نے ان سے ایک دن کا وعدہ فرمالیا۔ آپ اس دن عورتوں سے ملاقات کرتے، ان کو وعظ و نصیحت کرتے اور ان کو احکام عطا فرماتے۔ (بخاری)

نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ازواج مطہرات کی خصوصی تعلیم و تربیت فرماتے تھے۔ قرآن کریم نے بھی ازواج مطہرات کی خصوصی تعلیم و تربیت پر زور دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو عام عورتوں سے ممتاز قرار دیتے ہوئے فرمایا کہ ''اور نماز قائم کرو اور زکوۃ دو اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو اللہ تو یہ چاہتا ہے کہ تم اہل بیت سے گندگی کو دور کر دے اور تمہیں پوری طرح پاک کر دے اور یاد کرو اللہ کی آیات اور حکمت کی ان باتوں کو جو تمہارے گھروں میں سنائی جاتی ہیں۔''

نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے معمولات اور سیرت کی عملی تعلیم کے علاوہ بھی ازواج مطہرات کے تزکیہ اور تربیت کے لیے بعض طریقے اختیار فرماتے۔ مثلاً کبھی کبھی آپ رات کو ازواج مطہرات کو یہ کہہ کر

جگاتے اوران کورات کی عبادت اورفکرآخرت کی تعلیم دیتے۔ایک مرتبہ آپ نے ازواج مطہرات کو یہ کہہ کر جگایا،اے حجرہ والیواٹھو! بہت سی خوش لباس عورتیں قیامت میں برہنہ ہوں گی۔(بخاری)

یعنی جو دنیا میں بظاہر لباس میں ہیں مگر ایمان وعمل صالح سے خالی ہیں وہ آخرت میں اللہ کے غضب میں ہوں گی۔ یہ تربیت اس لیے بھی ضروری تھی کہ ازواج مطہرات کو دوسری عورتوں کے لیے نمونہ اور معلمہ بننا تھا۔معلم کومثالی اور آئیڈل ہونا چاہئے۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم عورتوں سے بھی بیعت لیتے تھے

اسلام پر قائم اور اللہ کے فرمان کے مطابق زندگی گزارنے کے لیے رسول اللہ مرد وعورت دونوں سے بیعت لیا کرتے تھے۔عورتوں سے جن باتوں پر بیعت لیا کرتے تھے وہ قرآن میں اس طرح مذکور ہے۔

''اے نبی جب آپ کے پاس مومن عورتیں بیعت کرنے کے لیے آئیں اوراس بات کا عہد کریں کہ وہ اللہ کے ساتھ کسی کوشریک نہ کریں گی، چوری نہ کریں گی، زنا نہ کریں گی، اپنی اولاد کو قتل نہ کریں گی، اپنے سامنے کوئی بہتان گڑھ کر نہ لائیں گی اور معروف میں آپ کی نافرمانی نہ کریں گی تو ان سے بیعت لے لواوران کے لیے دعائے مغفرت کرو۔ بے شک اللہ درگزر کرنے والا اور رحم کرنے والا ہے۔

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ اسی آیت کی تفصیل کے مطابق عورتوں سے بیعت لیا کرتے تھے۔(بخاری)

حضرت ام عطیہؓ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب مدینہ تشریف لائے تو انصار کی عورتوں کوایک گھر میں جمع کیا پھر حضرت عمر کوان کے پاس بھیجا کہ وہ ان سے رسول اللہ کی جانب سے بیعت کریں،جس کی تفصیل مندرجہ بالا آیت میں گزری ہے۔(تفسیر ابن کثیر)

مذکورہ طریقے وہ تھے جن میں خواتین کو براہ راست نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے استفادہ اور علم حاصل کرنے کا موقع ملتا۔ ان کے علاوہ صحابہ کرام کو یہ حکم تھا کہ وہ اپنی بیویوں، بیٹیوں اور باندیوں کی تعلیم وتربیت کا انتظام کریں۔ ان کو دینی احکام سے غافل اور اسلامی تعلیم سے جاہل نہ رہنے دیں۔

نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تین آدمی ایسے ہیں جن کو دوہرا اجر دیا جائے گا، ان میں ایک وہ شخص ہے جس کے پاس باندی تھی اور اس نے اس کی اچھی تربیت کی اور اچھی تعلیم دی، پھر اسے آزاد کر کے شادی کر لی تو اسے دو اجر ملیں گے۔ (بخاری)

نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اس تربیت کا اثر یہ ہوا کہ صحابہ نے اپنی باندیوں کو تعلیم دینی شروع کر دی۔ آپ نے لڑکیوں کی تعلیم پر خصوصی توجہ فرمائی۔ عرب کے معاشرہ میں لڑکیوں کو حقارت سے دیکھنا اور ان سے بدسلوکی کرنا عام تھا۔ آں حضرت نے اس صورت حال کو تبدیل کرنے پر بہت زور دیا۔ بہ روایت ابوسعید خدری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ ''جس نے تین لڑکیوں کی پرورش کی ان کو ادب سکھایا، ان پر رحم کیا اور ان سے حسن سلوک کیا تو اس کے لیے جنت ہے۔'' (مسند احمد)

قابل ذکر بات یہ ہے کہ لڑکیوں کی تعلیم وتربیت اور ان سے حسن سلوک پر بھی یکساں اجر ہے، مگر آپ نے لرکیوں کی تعلیم وتربیت پر جنت کی بشارت سنائی۔ حکمت اس میں یہ ہے کہ ایک لڑکے کی تعلیم محض ایک فرد کی تعلیم ہے اور ایک لڑکی کی تعلیم ایک فرد کی نہیں بلکہ ایک خاندان کی تعلیم ہے۔ کیوں بچوں کی تعلیم وتربیت ماں کی گود سے جڑی ہوئی ہے۔ ماں اگر جاہل ہو تو بچے پر اس کا برا اثر پڑتا ہے۔

اس انقلابی تعلیم وتربیت کا یہ اثر ظاہر ہوا کہ عورتیں اسلامی معاشرہ کی تعمیر وتشکیل اور اسلامی علوم کی اشاعت وترویج میں برابر کا کردار ادا کرنے لگیں۔ اسلامی معاشرہ تیزی سے ترقی کی راہ پر گامزن ہوا اور دنیا کی علمی امامت جس سے عزت واقتدار واحترام سبھی کچھ وابستہ ہے مسلمانوں کے ہاتھ آ گئی۔ عورتوں کا علم وفہم اس درجہ قابل رشک اور معتبر بن گیا کہ وہ بسا اوقات علما، امرا، اور خلفا

کومشورہ سے نوازتیں، ان کی غلطیوں کی اصلاح کرتیں اوران کوراہ عمل دکھاتیں۔ مشکلات میں ان کی مدد کرتیں اوران کواجتماعی ذمے داریوں سے عہدہ برآ ہونے میں اپنا تعاون پیش کرتیں۔ مثال کے طور پر حضرت عمر فاروق اپنے معمول کے مطابق ایک رات گشت لگا رہے تھے کہ ایک گھر سے کسی خاتون کی آواز سنائی دی۔ وہ اپنے شوہر کی جدائی میں یہ اشعار پڑ رہی تھی۔

ترجمہ:''رات طویل ہوگئی اوراس کا کنارہ سیاہ ہوگیا، میرا محبوب نہیں ہے کہ میں اس سے دل لگی کرتی، قسم اللہ کی اگر اللہ کا خوف نہ ہوتا تو اس بشر کے پہلوحرکت میں آجاتے۔''

حضرت عمرؓ نے یہ سنا تو اپنی صاحب زادی زوجہ رسول حضرت حفصہ کے پاس گئے اور پوچھا ایک عورت اپنے شوہر کی جدائی کتنے دنوں برداشت کرسکتی ہے تو انھوں نے جواب دیا چار یا چھ ماہ۔ تب حضرت عمر نے فیصلہ کیا کہ میں کسی بھی لشکری کواس سے زیادہ نہیں روکوں گا۔'' (طبقات الشافعیہ)

حضرت ابوبکر کی صاحب زادی زوجہ رسول حضرت عائشہ سے نہ صرف عام صحابہ دین کی تعلیم حاصل کرتے بلکہ وہ اپنی سماجی اور سیاسی معاملات میں بھی صحابہ کرام کی رہنمائی بھی فرماتیں۔ بہت سے جلیل القدر صحابہ کی علمی دینی اورسماجی اصلاحات بھی انھوں نے کیں۔ بہت سی غلط فہمیاں جوعلمی لحاظ سے نقصان دہ تھیں ان کو دور کرنے کا سہرا حضرت عائشہؓ کے سر رہا ہے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ کی علمی دینی اصلاحات کا تذکرہ مختلف کتب حدیث میں لکھا اور بکھرا ہوا ہے، مگر علامہ بدر الدین زرکیتی نے الاجابہ لایراد الاستدرکنہ عائشہ علی الصحابہ میں اوران کے پدر علامہ جلال الدین سیوطی نے عین الاصابہ استدراک حضرت عائشہ علی الصحابہ میں ان کو جمع کردیا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تعلیم نبوی نے ان خواتین کوکس قدرعلم وفہم میں مستحکم بنادیا تھا کہ جن مسائل کی کنہ تک صحابہ کرام نہ پہنچ سکے وہاں حضرت عائشہ کی رہنمائی کام آئی۔

حضرت ابوموسیٰ فرماتے ہیں کہ ہم اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جب کوئی حدیث مشکل معلوم ہوتی تو ہم حضرت عائشہ سے پوچھتے اوران کواس کا علم ہوتا۔ (موطا امام مالک تعلیم، ص ۹۵۴)

اسی طرح دوسری صحابیات کی عقل وفہم اور اصابت رائے سے صحابہ کرامؓ کے استفادہ کا تذکرہ ملتا ہے، ازواج نبی کے علاوہ شفا بنت عبداللہ جن سے حضرت عمر مشورہ لیتے اور عمرہ بنت فاطمہ جن کے گھر حضرت عمر کی شہادت کے وقت خلیفہ کے انتخاب کے لیے مجلس شوری بیٹھی، خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

غرض کہ عہد نبوی ﷺ میں خواتین کی تعلیم وتربیت کا نظام مردوں سے کچھ کم نہ تھا، نہ مواقع کم تھے اور نہ تعلیم کے معیار ومقدار میں کوئی کمی برتی گئی۔ اس زمانے میں باقاعدہ مدرسہ کا رواج نہ تھا۔ اگر مردوں کے لیے کوئی مدرستہ قائم کیا جاتا تو نبی رحمت لازما عورتوں کے لیے الگ مدرسہ قائم کرتے۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ اگر صفہ مسجد نبوی میں مردوں کی درس گاہ تھی تو نبی عربی کا گھر عورتوں کی درس گاہ تھی۔

## عورت کا اپنے سر کے بالوں کو کوہان نما بنانا

عورت کے لیے بالوں کو جمع کر کے سر کے اوپر کوہان نما جوڑا باندھنا جائز نہیں ہے، حدیثِ مبارک میں اس پر وعید وارد ہوئی ہے کہ ایسی عورت کو جنت کی خوش بو بھی نصیب نہیں ہوگی۔ تاہم اگر کسی نے اس طرح جوڑا بنایا اور نماز کی حالت میں وہ بال ڈھکے ہوئے تھے تو نماز کا فرض ادا ہو جائے گا، اور اگر چوتھائی حصہ سے زیادہ بال کھلے ہوئے ہوں تو نماز ہی نہیں ہوگی۔

چنانچہ مشکوۃ شریف میں ہے:

حضرت ابو ہریرہ کہتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''دوزخیوں کے دو گروہ ایسے ہیں جنہیں میں نے نہیں دیکھا (اور نہ میں دیکھوں گا) ایک گروہ تو ان لوگوں کا ہے جن کے ہاتھوں میں گائے کی مانند کوڑے ہوں گے جس سے وہ (لوگوں کو ناحق) ماریں گے اور دوسرا گروہ ان عورتوں کا ہے جو بظاہر کپڑے پہنے ہوئے ہوں گی مگر حقیقت میں ننگی ہوں گی، وہ مردوں کو اپنی

طرف مائل کریں گی اور خود مردوں کی طرف مائل ہوں گی، ان کے سر بختی اونٹ کی کوہان کی طرح ہلتے ہوں گے، ایسی عورتیں نہ تو جنت میں داخل ہوں گی اور نہ جنت کی بو پائیں گی حالانکہ جنت کی بو اتنی (یعنی مثلاً سو برس) دوری سے آتی ہے۔" (مسلم)

اس حدیث کی تشریح میں صاحب مظاہر حق لکھتے ہیں:

"ان کے سر بختی اونٹ کے کوہان کی طرح ہلتے ہوں گے" سے مراد وہ عورتیں ہیں جو اپنی چوٹیوں کو جوڑے کی صورت میں سر پر باندھ لیتی ہیں اور جس طرح بختی اونٹ کے کوہان فربہی کی وجہ سے ادھر ادھر ہلتے رہتے ہیں، اسی طرح ان کے سر کے جوڑے بھی ادھر ادھر ہلتے رہتے ہیں۔ اس حدیث میں عورتوں کے جس خاص طبقہ کی نشان دہی کی گئی ہے اس کا وجود آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک زمانہ میں نہیں تھا، بلکہ یہ آپ کا معجزہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے آنے والے زمانہ میں اس قسم کے عورتوں کی پیدا ہونے کی خبر دی"۔

## کونسی عورت اچھی ہے؟

حضرت ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا گیا کہ کونسی عورت بہتر ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: وہ عورت جب خاوند اس کی طرف نظر اٹھائے تو خاوند کو خوش کر دے، جب وہ کوئی حکم دے تو اس کا حکم بجالائے، اپنی ذات اور خاوند کے مال میں خاوند کی مرضی کے خلاف ایسا کام نہ کرے جو اس کے خاوند کو ناپسند ہو۔ (نسائی)

حضرت زینب رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اہلیہ محترمہ حضرت ام حبیبہؓ کے پاس اس وقت گئی جب انکے والد حضرت ابوسفیان بن حربؓ کا انتقال ہوا تھا۔ حضرت ام حبیبہؓ نے خوشبو منگوائی جس میں خلوق یا کسی اور چیز کی ملاوٹ کی وجہ سے زردی تھی اس میں سے کچھ خوشبو لونڈی کو لگائی پھر اسے اپنے رخساروں پر مل لیا، اس کے بعد فرمایا: اللہ کی قسم! مجھے خوشبو

کے استعمال کرنے کی کوئی ضرورت نہ تھی۔ بات صرف یہ ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے کہ جو عورت اللہ تعالیٰ اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتی ہو اس کے لئے جائز نہیں کہ وہ تین دن سے زیادہ کسی کا سوگ منائے سوائے شوہر کے (کہ اسکا سوگ) چار مہینے دس دن ہے۔ (بخاری)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے فرماتی ہیں کہ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! عورت پر سب سے زیادہ حق کس کا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس کے شوہر کا ہے۔ میں نے دریافت کیا کہ مرد پر سب سے زیادہ حق کس کا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس کی ماں کا ہے۔ (مستدرک حاکم)

## آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عورتوں کی کوتاہیوں سے درگذر کا حکم دیا

نہ صرف یہ کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے عورت کے ساتھ بہترین سلوک اور برتاؤ کا حکم دیا؛ بلکہ اس کی کمی کمزوری اور خاص مزاجی کیفیت کی وجہ سے پیدا ہونے والی تکالیف کو انگیز کرنے کی بھی تاکید فرمائی:

اسی کو اللہ عزوجل نے یوں فرمایا:

وَعَاشِرُوْهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ، فَاِنْ كَرِهْتُمُوْهُنَّ شَيْئاً فَعَسٰى أَنْ تَكْرَهُوْا شَيْئاً وَيَجْعَلَ اللّٰهُ فِيْهِ خَيْراً كَثِيْراً ۔(النساء:۱۹)

اوران عورتوں کے ساتھ حسن وخوبی سے گذر بسر کرو اور اگر تم کو وہ ناپسند ہوں تو ممکن ہے کہ تم ایک چیز ناپسند کرو اور اللہ تعالیٰ اس کے اندر بڑی منفعت رکھ دے۔

اسی کو ایک روایت میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

کوئی مسلمان مرد کسی مسلمان عورت کو اس لیے مبغوض نہ رکھے کہ اس کی کوئی عادت ناگوارِ خاطر ہے؛ اس لیے کہ اگر ایک عادت ناپسند ہے تو ممکن ہے کوئی دوسری عادت پسند آجائے۔

(مسلم: باب الوصیہ بالنساء، حدیث: ۱۴۶۹)

ان روایات سے پتہ چلتا ہے کہ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے عورت کے ساتھ خصوصیت سے رحم وکرم کا معاملہ فرمایا، اس کی صنفی نزاکت کو ملحوظ رکھ کر اس کے ساتھ رحم وکرم کرنے کا حکم دیا، اس پر بار اور مشقت ڈالنے سے منع فرمایا، اس پر بے جا سختی سے روکا؛ اس کو قعر مذلت سے نکال کر عزت ووقار کا تاج پہنایا، ماں، بہو، ساس، بیوی وغیرہ کی شکل میں اس کے حقوق عنایت کیے، اس کی تعظیم واکرام کا حکم کیا، اس کی پرورش وپرداخت اور اس کی نگرانی اور دیکھ بھال کو جنت کا وسیلہ اور ذریعہ فرمایا، یہ صنف نازک کے ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کریم کا طرز وعمل تھا۔

## آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لڑکیوں کی تعلیم وتربیت پر خاص توجہ فرمائی اور فضیلت بیان فرمائی

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ رحم وکرم نہ صرف ازواج کے ساتھ مخصوص تھا؛ بلکہ پوری صنف نازک کے ساتھ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بہترین برتاؤ کا حکم کیا، قبل از اسلام عرب میں لڑکیوں ں کو زندہ درگور کرنے کا رواج تھا، لڑکی کی پیدائش کو باعث ننگ وعار باور کیا جاتا، جیسا کہ قرآن مجید نے خود اس کی منظر کشی کی ہے۔

وَاِذَا بُشِّرَ اَحَدُهُمْ بِالْاُنْثٰى ظَلَّ وَجْهُهٗ مُسْوَدًّا وَّهُوَ كَظِيْمٌ، يَتَوَارٰى مِنَ الْقَوْمِ مِنْ سُوْٓءِ مَا بُشِّرَ بِهٖ"۔ (سورۃ النحل:۵۸)

جب ان میں سے کسی کو لڑکی کی خوشخبری دی جاتی ہے تو اس کا چہرہ سیاہ پڑ جاتا ہے اور وہ غصہ سے بھر جاتا، لوگوں سے چھپتا پھرتا ہے اس برائی کی خوشخبری کے سبب سے جو اسے دی گئی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ صرف عورت کو جینے کا حق دیا اور اس کو معاشرہ میں بلند مقام عطا کیا؛ بلکہ عورت کے وجود کو خیر وبرکت کا باعث اور نزول رحمت کا ذریعہ اور اس کی نگہداشت اور پرورش کو دخولِ جنت کا ذریعہ بتایا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس مسلمان کی دو بیٹیاں ہوں، پھر جب تک وہ اس کے پاس رہیں یا یہ ان کے پاس رہے اور وہ ان کے ساتھ اچھا برتاؤ کرے تو وہ دونوں بیٹیاں اس کو ضرور جنت میں داخل کرا دیں گی۔ (ابن حبان: باب ماجاء فی الصبر والثواب، حدیث: ۲۹۴۵)

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس شخص نے دو لڑکیوں کی پرورش اور دیکھ بھال کی وہ شخص اور میں جنت میں اس طرح اکٹھے داخل ہوں گے جیسے یہ دو انگلیاں۔ یہ ارشاد فرما کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دونوں انگلیوں سے اشارہ فرمایا۔

(ترمذی: باب ماجاء فی النفقہ علی البنات والاخوات، حدیث: ۱۹۱۴)

حضرت عائشہؓ روایت کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جس شخص نے ان بیٹیوں کے کسی معاملہ کی ذمہ داری لی اور ان کے ساتھ اچھا سلوک کیا تو یہ بیٹیاں اس کے لیے دوزخ کی آگ سے بچاؤ کا سامان بن جائیں گی۔ (بخاری: باب رحمۃ الولد، حدیث: ۵۹۹۵)

## عورتوں سے متعلق حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات

(۱) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عورت پانچ وقت کی نماز پڑھتی رہے اور رمضان کے روزے رکھ لیا کرے۔ اور اپنی آبرو کی حفاظت رکھے۔ اور اپنے خاوند کی تابعداری کرے۔ تو ایسی عورت جنت میں جس دروازے سے چاہے داخل ہو جائے۔

(۲) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ علی فلانی عورت کثرت سے نفل نمازیں اور روزے اور خیر خیرات کرتی ہے لیکن زبان سے پڑوسیوں کو تکلیف بھی پہنچاتی ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وہ دوزخ میں جائے گی۔

پھر اس شخص نے عرض کیا کہ فلانی عورت نفل نماز میں اور روزے اور خیرات کچھ زیادہ نہیں کرتی یونہی کچھ پنیر کے ٹکڑے دے دلا دیتی ہے لیکن زبان سے پڑوسیوں کو تکلیف نہیں دیتی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا وہ جنت میں جائے گی۔ (ماخوذ از بہشتی زیور ج ۸)

(۴) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عورتو! میں نے تم کو دوزخ میں بہت دیکھا ہے عورتوں نے پوچھا اس کی کیا وجہ ہے؟

فرمایا تم پھٹکار سب چیزوں پر بہت ڈالا کرتی ہو (یعنی لعن طعن کرتی ہو، کوستی ہو) اور شوہر کی ناشکری بہت کرتی ہو۔ اور اس کی دی ہوئی چیزوں کی بہت ناقدری کرتی ہو۔

(بہشتی زیور میں یہ حدیثیں مشکوۃ شریف و کنز العمال سے ماخوذ ہیں)

(۵) حضرت اسماء بنت یزید انصاریہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں عورتوں کی فرستادہ آپ کے پاس آئی ہوں۔

(یعنی عورتوں نے مجھے یہ کہہ کر بھیجا ہے کہ) مرد جمعہ اور جماعت اور عیادت مریض اور حضور جنازہ اور حج وعمرہ اور اسلامی سرحد کی حفاظت کی بدولت ہم پر فوقیت لے گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو واپس جا اور عورتوں کو خبر کر دے کہ تمہارا اپنے شوہر کے لئے بناؤ سنگار کرنا یا حق شوہری ادا کرنا اور شوہر کی رضامندی کا لحاظ رکھنا اور شوہر کے موافق مرضی کا اتباع کرنا یہ سب ان اعمال کے برابر ہے۔

(۶) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایسی عورت پر اللہ کی رحمت نازل ہو اٹھ کر تہجد پڑھے اور اپنے شوہر کو بھی جگائے کہ وہ بھی نماز پڑھے۔

(۷) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! سب عورتوں سے اچھی وہ عورت کہ جب شوہر اس کی طرف نظر کرے تو وہ اس کو خوش کر دے اور جب وہ اس کو کوئی حکم دے تو وہ اس کی اطاعت کرے۔ اور اپنی جان اور مال میں اس کو ناخوش کر کے اس کی مخالفت نہ کرے۔

(۸) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کوئی عورت اپنے شوہر کو دنیا میں کچھ تکلیف دیتی ہے تو جنت میں جو حور اس شوہر کو ملے گی وہ کہتی ہے کہ خدا تجھے غارت کرے وہ تیرے پاس مہمان ہے جلد ہی تیرے پاس سے ہمارے پاس چلا آئے گا۔

(۹) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سب سے اچھی وہ عورت ہے جو اپنی عزت آبرو کے بارے میں پارسا ہو اور اپنے خاوند پر عاشق ہو۔

(۱۰) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالی اس عورت کو پسند کرتا ہے جو اپنے شوہر کے ساتھ تو محبت اور لاگ کرے اور غیر مرد سے اپنی حفاظت کرے۔

(۱۱) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کوئی عورت دوسری عورت سے اس طرح نہ ملے کہ اپنے خاوند کے سامنے اس کا حال اس طرح کہنے لگے جیسے وہ اس کو دیکھ رہا ہے۔

## تم ایسا لباس مت پہنو جس میں ننگی نظر آؤ

(۱۲) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دوزخی عورتیں جن کو میں نے دیکھا نہیں میرے زمانہ کے بعد پیدا ہوں گی کہ کپڑے پہنے ہوں گی اور ننگی ہوں گی۔ یعنی نام کو بدن پر کپڑا ہوگا۔ لیکن کپڑا اس قدر باریک ہوگا کہ تمام بدن نظر آئے گا۔ اور اترا کر بدن کو مٹکا کر چلیں گی اور بالوں کے اندر موباف یا کپڑا دے کر بالوں کو لپیٹ کر اس طرح باندھیں گی کہ جس میں بال بہت سے معلوم ہوں جیسے اونٹ کا کوہان ہوتا ہے ایسی عورتیں جنت میں نہ جائیں گی بلکہ اس کی خوشبو بھی ان کو نصیب نہ ہوگی۔

(۱۳) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو عورت زیور دکھلاوے کے لئے پہنے گی (قیامت میں) اسی سے اسکو عذاب دیا جائے گا۔

(۱۴) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک سفر میں تشریف رکھتے تھے آپ نے ایک آواز سنی جیسے کوئی کسی پر لعنت کر رہا ہو۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا یہ کیا بات ہے؟ لوگوں نے عرض کیا کہ

فلانی عورت ہے جو اپنی سواری کی اونٹنی پر لعنت کر رہی ہے۔ وہ اونٹنی چلنے میں کمی کرتی ہوگی۔ اس عورت نے چلا کر کہہ دیا ہوگا تجھے خدا کی مار ہو (لعنت ہو) جیسا کہ عورتوں کی عادت ہوتی ہے کو سنے اور لعنت کرنے کی ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ اس عورت کو اور اس کے سامان کو اس کی اونٹنی پر سے اتار دو۔ یہ اونٹنی تو اس عورت کے نزدیک لعنت کے قابل ہے پھر اس کو کام میں کیوں لاتی ہے (حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اصلاح اور تنبیہ کے واسطے ایسا فرمایا کہ جس چیز کو کام میں لاتی ہے اسی کو لعن طعن کرتی ہے۔

(۱۵) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ایک عورت نے بخار کو برا کہا آپ نے فرمایا کہ بخار کو برا مت کہو! اس سے گناہ معاف ہوتے ہیں۔

(۱۶) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا کہ بیان کر کے رونے والی عورت (یعنی نوحہ کرنے والی اور چیخ کر چلا کر رونے والی عورت) اگر توبہ نہ کرے گی تو قیامت کے روز اس حالت میں کھڑی کی جائے گی کہ اس کے بدن پر کرتہ کی طرح ایک روغن لپیٹا جائے گا جس میں آگ بڑی جلدی لگتی ہے۔ اور کرتہ ہی کی طرح پورے بدن میں خارش بھی ہوگی یعنی اس کو دو طرح کا عذاب ہوگا۔ خارش سے پورا بدن نوچ ڈالے گی اور دوزخ کی آگ لگے گی وہ الگ۔ سے آئی ہوئی چیز کو حقیر سمجھتی ہیں، طعنہ دیتی ہیں۔

(۱۷) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے مسلمان عورتو! کوئی پڑوسی اپنی پڑوسن کی بھیجی ہوئی چیز کو حقیر اور ہلکا نہ سمجھے چاہے بکری کا کھر ہی کیوں نہ ہو۔

**فائدہ:** بعض عورتوں میں یہ عادت بہت ہوتی ہے کہ دوسرے کے گھر سے آئی ہوئی چیز کو حقیر سمجھتی ہیں، طعنہ دیتی ہیں۔

(۱۸) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک عورت کو ایک بلی کی وجہ سے عذاب ہوا تھا

جس نے اسکو پکڑ کر باندھا تھا۔ نہ اس کو کھانے کو دیا نہ اسکو چھوڑا۔ یوں ہی تڑپ تڑپ کر مر گئی۔

فائدہ:۔اسی طرح جانور پال کر اس کے کھانے پینے کی خبر نہ لینا عذاب کی بات ہے۔

(۱۹) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بعض مرد اور عورت ساٹھ برس تک خدا کی عبادت کرتے ہیں پھر جب موت کا وقت آتا ہے تو شریعت کے خلاف وصیت کر کے دوزخ کے قابل ہو جاتے ہیں (مثلاً یہ کہ فلاں وارث کو اتنا مال دے دینا)۔

تنبیہ:۔وصیت کے مسئلے کسی عالم سے پوچھ کر اس کے موافق عمل کرے کبھی اس کے خلاف نہ کرے۔ (بہشتی زیور ص ۶۳ تا ص ۶۹ ج ۸)

## قرآن پاک میں عورتوں کی اصلاح پر بھی بہت زور دیا گیا ہے

جس طرح نفقات حسیہ (نان نفقہ) کے ذریعہ سے بیوی اور اولاد اور متعلقین کی جسمانی تربیت ضروری ہے اسی طرح علوم اور اصلاح کے طریقوں سے ان کی روحانی تربیت اس سے زیادہ ضروری ہے۔ اس میں بھی قسم قسم کی کوتاہیاں کی جاتی ہیں۔ بہت سے لوگ اس کو ضروری ہی نہیں سمجھتے یعنی اپنے گھر والوں کو نہ کبھی دین کی بات بتلاتے ہیں نہ کسی برے کام پر ان کو روک ٹوک کرتے ہیں۔ بس ان کا حق صرف اتنا سمجھتے ہیں کہ ان کو ضروریات کے مطابق خرچ دے دیا اور سبکدوش ہو گئے۔ حالانکہ قرآن مجید میں نص صریح ہے۔

يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا قُوا أَنْفُسَكُمْ وَأَهْلِيكُمْ نَاراً۔

اے ایمان والو اپنے گھر والوں کو دوزخ کی آگ سے بچاؤ۔

اس کی تفسیر میں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اپنے گھر والوں کو بھلائی یعنی دین کی باتیں سکھلاؤ۔ (حاکم) اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اپنی بیوی بچوں کو دین کی باتیں سکھلانا فرض ہے ورنہ انجام دوزخ ہوگا۔

اور حدیث صحیح میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔

كُلُّكُمْ رَاعٍ وَكُلُّكُمْ مَسْئُولٌ عَنْ رَعِيَّتِهِ۔

تم میں سے ہر ایک نگہبان ہے قیامت کے روز ہر ایک سے اسکے ماتحتوں کے بارے میں سوال کیا جائے گا۔ (اصلاح انقلاب ص ۱۹۵ ج ۳ ۲ حیاۃ المسلمین ص ۷۱)

ایک حدیث میں ہے: أَخِفْهُمْ فِي اللهِ وَلَا تَرْفَعْ عَنْهُم عَصَاكَ۔ (متفق علیہ)

یعنی گھر والوں کو اللہ سے ڈراتے رہو اور تنبیہ کے واسطے ان سے ڈنڈے کو ختم نہ کر دو لے۔

## عورتیں اپنے اخلاق کی اصلاح ضرور کریں

ہماری عورتوں کے اخلاق نہایت خراب ہیں۔ ان کو اپنی اصلاح کرانا نہایت ضروری ہے۔ اور یاد رکھو بغیر اخلاق کے درست ہوئے عبادت اور وظیفہ کچھ کارآمد نہیں۔

حدیث میں ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا گیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فلانی عورت بہت عبادت کرتی ہے۔ راتوں کو جاگتی ہے لیکن اپنے ہمسایوں (پڑوسیوں) کو ستاتی ہے فرمایا هِيَ فِي النَّارُ کہ وہ دوزخ میں جائے گی۔

اور ایک دوسری عورت کی نسبت عرض کیا گیا کہ وہ زیادہ عبادت نہیں کرتی مگر ہمسایوں سے حسن سلوک کرتی ہے فرمایا هِيَ فِي الْجَنَّةِ کہ وہ جنت میں جائے گی۔

مگر ہماری عورتوں کا سرمایہ بزرگی آج کل تسبیح اور وظیفہ پڑھنا رہ گیا۔ اخلاق کی طرف بالکل توجہ نہیں۔ حالانکہ اگر دین کا ایک جز بھی کم ہوگا تو دین ناتمام (ناقص) ہوگا۔

(اصلاح انقلاب اصلاح النساء ملحقہ حقوق الزوجین ص ۱۹۴)

## عورتوں کی اصلاح وتربیت کیوں ضروری ہے؟

اولاد کی اصلاح کے لئے عورتوں کی تعلیم کا اہتمام نہایت ضروری ہے کیونکہ عورتوں کی

اصلاح نہ ہونے کا اثر مردوں پر بھی پڑتا ہے کیونکہ بچے اکثر ماؤں کی گود میں پلتے ہیں جو مرد ہونے والے ہیں۔ اور ان پر ماؤں کے اخلاق و عادات کا بڑا اثر ہوتا ہے حتیٰ کہ حکماء کا قول ہے کہ جس عمر میں بچہ عقل ہیولانی کے درجہ سے نکل جاتا ہے تو گو وہ اس وقت بات نہ کر سکے مگر اس کے دماغ میں ہر بات ہر فعل منقش ہوجاتا ہے۔ اس لئے اس کے سامنے کوئی بات بے جا اور نازیبا نہ کرنی چاہئے۔

بلکہ بعض حکماء نے یہ لکھا ہے کہ بچہ جس وقت ماں کے پیٹ میں جنین ہوتا ہے اس وقت بھی ماں کے افعال کا اثر اس پر پڑتا ہے۔ اس لئے لڑکیوں کی تعلیم و اصلاح زیادہ ضروری ہے۔

(التبلیغ وعظ الاستماع والاتباع ص ۲۱۶۴ اصلاح انقلاب ص ۱۹۷ ج ۲)

## اصلاح و تربیت فرض عین ہے

بعض لوگ تعلیم کو تو سب کے لئے ضروری سمجھتے ہیں مگر تربیت کو سب کے لئے ضروری نہیں سمجھتے حالانکہ تربیت کی ضرورت تعلیم سے بھی اہم ہے۔ درسی تعلیم فرض عین نہیں۔ بہت سے صحابہ علوم درسیہ سے خالی تھے مگر ان پر کبھی اس کو لازم نہیں کیا گیا۔ اور تربیت یعنی تہذیب نفس ہر شخص پر فرض عین ہے۔ تعلیم سے مقصود ہی تربیت ہوتی ہے۔ کیونکہ تعلیم تو علم دینا اور تربیت عمل کرانا ہے اور علم سے مقصود عمل ہی ہے اور مقصود کا اہم ہونا ظاہر ہے۔ بہرحال تربیت تعلیم سے اہم ہے، اس سے قطع نظر کرنے کی اور ضروری نہ سمجھنے کی تو کسی حال میں گنجائش نہیں۔

## عورتوں کی اصلاح و تربیت کی اہمیت

زوجین (میاں بیوی) کا تعلق ایسا ہوتا ہے کہ ہر وقت کا سابقہ رہتا ہے اور مرد اپنی مصلحتوں کی وجہ سے قطع تعلق (یعنی اس کو چھوڑنا) پسند نہیں کرتا۔ اور نہ عورتوں کی جہالت کو برداشت کرتا ہے تو یہاں ہمیشہ کے لئے لڑائی جھگڑا کی بنیاد قائم ہوجاتی ہے جس کے نتائج جانبین کے

حق میں (دونوں طرف) برے سے برے پیدا ہوتے رہتے ہیں۔ اور دونوں کی زندگی موت سے بھی تلخ (بدمزہ) ہوجاتی ہے۔

اوران سب کا سبب وہی شروع میں اصلاح کی طرف توجہ نہ کرنا ہے۔ لیکن اگر ایسا اتفاق ہوگیا تو یہ نہیں کہ ان لوگوں کو مہمل چھوڑ دیا جائے۔ بلکہ جب بھی قدرت ہوتب ہی اس کی سعی (کوشش) کرنا ضروری ہے۔ خلاصہ کلام یہ ہوا کہ ماں باپ یا پرورش کرنے والوں کے ذمہ بچوں کی تعلیم و تربیت ضروری ہوئی۔ اور شوہر کے ذمہ بیبیوں کی۔ (اصلاح انقلاب ص۲۰۱ ج۲)

## عورت قناعت نہیں رکھتی اسلئے پریشان رہتی ہے

مجھ کو عورتوں کی غفلت سے شکایت ہے کہ افسوس ان کو دنیا کی تکمیل کا خیال ہے، دین کی تکمیل کا قطعاً خیال نہیں، میرا مقصود یہ ہے کہ عورتوں کو دین کی تکمیل سے بھی غافل نہ ہونا چاہئے جیسا کہ ان کو اپنے زیور کپڑے اور مکان کی ضروریات کی تکمیل سے کسی وقت بھی غفلت نہیں ہوتی اور وقتاً فوقتاً مردوں سے اس کے متعلق فرمائشیں کرتی رہتی ہیں۔ اور اگر مرد کسی وقت کسی فرمائش کو غیر ضروری بتلاتے ہیں، برتنوں اور مکان کی ضرورتوں کے متعلق اختلاف ہونے لگتا ہے، مرد یوں کہتے ہیں کہ ان چیزوں کی ضرورت نہیں اور مستورات کے نزدیک ان کی ضرورت ہوتو ایسے موقع پر عورتیں کہہ دیا کرتی ہیں کہ تم کو ان چیزوں کی کیا خبر تم کو تھوڑی گھر میں ہر وقت رہنا ہے اس کو تو ہم ہی زیادہ جانتے ہیں۔ اور بعض عورتوں کا تو یہ کہنا صحیح بھی ہوتا ہے کیونکہ واقعی مردوں کو ان ضرورتوں کا پوری طرح علم نہیں ہوتا۔ اور بعض اوقات اس اختلاف کا سبب یہ ہوتا ہے کہ مردوں میں قناعت کا مادہ عورتوں سے زیادہ ہے۔ مرد تھوڑے سے سامان میں بھی گذر کر لیتا ہے۔ اور عورتوں میں قناعت کا مادہ ہے ہی نہیں ان کی طبیعت میں بکھیڑا بہت ہے۔

ان سے تھوڑے سامان میں گذر ہوتا ہی نہیں جب تک سارا گھر سامان سے بھرا بھرا نظر نہ

آئے۔ میرے عرض کرنے کا مطلب یہ ہے کہ دنیا کی تکمیل کا تو اس قدر خیال کہ تھوڑے پر قناعت نہیں ہوتی مردوں سے اختلاف ہونے لگتا ہے دین کی تکمیل کا اس قدر خیال کیوں نہیں اس میں کیوں تھوڑے پر قناعت کر لی جاتی ہے۔ (الکمال فی الدین النساء ص ۴۷)

## عورتوں کی اصلاح کی ذمہ داری مردوں پر ہے

مرد اپنی بیٹیوں کی تو شکایتیں کرتے ہیں کہ ایسی بدتمیز اور ایسی جاہل ہیں مگر وہ اپنے گریبان میں منہ ڈال کر تو دیکھیں کہ انہوں نے ان کے ساتھ کیا برتاؤ کیا۔ بس یہ اپنی راحت ہی کے ان سے طالب ہیں اور ان کے دین کا ذرا بھی خیال نہیں کیا جاتا۔

عورتوں کی تو خطا ہے ہی مگر ان کی بے تمیزی میں مردوں کی بھی خطا ہے کہ یہ ان کے دین کی درستی کا اہتمام نہیں کرتے اور ان کے دینی حقوق کو تلف کرتے ہیں۔

ہم بیبیوں کی شکایت تو کرتے ہیں مگر یہ نہیں دیکھتے کہ ہم نے بیبیوں کا کون سا حق ادا کیا ہے۔ چنانچہ ان کا ایک حق یہ تھا کہ ان کے دین کا خیال کرتے۔ ان کو احکام الٰہیہ بتلاتے۔

دوسرا حق یہ تھا کہ معاشرت میں ان کے ساتھ دوستانہ برتاؤ کرتے باندیوں اور نوکروں کا سا برتاؤ نہ کرتے مگر ہم نے سب حقوق ضائع کر دیے۔ افسوس ہم دنیوی حقوق تو کیا ادا کرتے دینی حقوق پر بھی ہم کو توجہ نہیں۔ چنانچہ نہ بیوی کی نماز پر توجہ ہے نہ روزہ پر ان باتوں کو ان کے کانوں میں ڈالتے ہی نہیں۔ یاد رکھو قیامت میں تم سے باز پرس ہوگی کہ تم نے بیوی بچوں کو دیندار بنانے کی کتنی کوشش کی تھی۔

## عورتوں کو بھی دیندار بناؤ ورنہ متقی ہو کر بھی تم انہیں کے ساتھ جہنم میں جاؤ گے

عورتوں کو دیندار بنانا اور ان کی اصلاح کرنا) مردوں کے ذمہ ہے اگر وہ اس میں کوتاہی کریں گے ان سے بھی مواخذہ ہوگا۔ کیونکہ حق تعالیٰ کا حکم ہے:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا قُوا أَنفُسَكُمْ وَأَهْلِيكُمْ نَارًا۔

اے مسلمانو! اپنی جانوں کو بھی جہنم سے بچاؤ اور اپنے گھر والوں کو بھی۔

متقی بن جانا قیامت میں عذاب سے نجات کے لئے کافی نہ ہوگا اگر کوئی مرد خود متقی بن جائے اور اپنے گھر والوں کے دین کی خبر نہ لے تو خدا تعالیٰ اس کی عورتوں کے ساتھ اس کو بھی جہنم میں بھیج دیں گے۔ تنہا اس کا متقی بن جانا قیامت میں عذاب سے نجات کیلئے کافی نہ ہوگا۔ (حقوق البیت ص ۴۶ ۲ الکمال فی الدین للنساء ص ۱۰۲ ۳ حقوق الزوجین ص ۳۵)

گھر والوں کو دوزخ سے بچانے کا مطلب یہ ہی ہے کہ ان کو تنبیہ کرو، بعض لوگ بتلا تو دیتے ہیں مگر ڈھیل چھوڑ دیتے ہیں، کہتے ہیں کہ دس دفعہ تو کہہ دیا نہ مانے تو ہم کیا کریں، سچ تو یہ ہے کہ مردوں نے بھی دین کی ضرورت کو ضرورت نہیں سمجھا، کھانا ضروری فیشن ضروری، مگر غیر ضروری ہے تو دین ہے۔ (اصلاح انقلاب ص ر ۲۰۲، ج ۲)

## عورتیں روزہ رکھنے میں مردوں کو ہرا دیتی ہیں مگر غیبت سے روزہ خراب کر لیتی ہے

عورتوں کو روزہ دشوار نہیں اس میں وہ ماشاءاللہ مردوں سے بھی زیادہ آگے ہیں۔ اکثر دیکھا گیا ہے کہ عورتیں روزے بہت رکھ لیتی ہیں مگر نماز سے ان کی جان نکلتی ہے اور روزہ رکھنے میں عورتوں کا زیادہ کمال بھی نہیں بلکہ ایک طبی راز ہے وہ یہ کہ ان میں رطوبت و برودت کا غلبہ ہے سرد مزاج والے کو بھوک پیاس کم لگتی ہے اس لئے ان کو روزہ آسان ہے۔

دوسرے ان کو کھانے کے اندر مشغولی رہتی ہے اپنے ہاتھ سے سب چیزیں پکاتی ہیں خوشبو سونگھتی رہتی ہیں اس سے بھوک کم ہو جاتی ہے صرف پیاس کی تکلیف رہ گئی اس کی سہار بھی ان کو مشکل نہیں کیونکہ اول تو وہی برودت ورطوبت پیاس کو روکتی ہے دوسرے یہ دن بھر گھر ہی میں رہتی ہیں کہیں دھوپ میں آنے جانے کا ان کو کام نہیں پڑتا۔

رہا یہ کہ کھانے پکانے میں آگ کے سامنے بیٹھنا پڑتا ہے تو اکثر عورتیں جو روزہ دار ہوتی ہیں وہ اپنے ہاتھ سے کم پکاتی ہیں ان کے آگے خدمت کرنے کو نوکرانیاں موجود ہوتی ہیں۔اور جن کو خود کام کرنا پڑتا ہے وہ یہ ترکیب کرتی ہیں کہ پہلے سالن کی ہانڈی تیار کر لیتی ہیں سالن پکانے میں آگ کے سامنے جم کر نہیں بیٹھنا پڑتا۔

ایک دفعہ آگ جلادی ہانڈی رکھ دی اور چلتے پھرتے پکالی پھر جب عصر کا وقت ہو گیا گرمی کم ہوگئی جلدی جلدی پندرہ بیس منٹ میں روٹی پکالی۔اس لئے ان کو کھانا پکانے میں زیادہ دقت نہیں ہوتی۔

تیسری وجہ روزہ کی سہولت کی یہ ہے کہ عموماً عورتوں کو کھانے کی حرص کم ہوتی ہے۔ان کو عمدہ کھانا مرغوب نہیں ہوتا۔بس ان کی ہانڈی صرف مردوں (اور بچوں) کے خاطر پکتی ہے اگر کبھی مرد گھر پر نہ ہوں تو یہ چٹنی پیس کر ہی گذر کر لیتی ہیں۔جب یہ اپنے نفس کو مارتی ہیں تو رفتہ رفتہ ان کی بھوک بھی مر جاتی ہے۔اس لئے روزہ میں ان کا کمال نہیں اس میں تو مردوں کا کمال ہے کہ ہاؤ ہپ (کھانے میں بہت تیز) ہیں پھر روزہ رکھتے ہیں مگر افسوس کہ اب مردوں نے روزہ رکھنے میں ہمت ہار دی۔

پس میں عورتوں سے یہ تو نہیں کہتا کہ وہ روزہ نہیں رکھتیں ہاں روزہ میں غیبت سے بچنے کو ضرور کہوں گا۔کیونکہ ان کا روزہ غیبت سے بہت کم پاک ہوتا ہے، جب ان کو روزہ میں کھانا پکانے کا مشغلہ کم ہوتا ہے تو آپس میں محفل جما کر بیٹھتی ہیں اور تیری میری غیبت شکایت میں روزہ برباد کرتی ہیں یوں تو غیبت ہر حال میں حرام ہے مگر روزہ کی حالت میں اس کا گناہ زیادہ ہے۔جیسے زنا کرنا حرام ہے اور مکہ معظّمہ میں کرنا سخت گناہ ہے کیونکہ زمان ومکان کے شرف سے جس طرح طاعات کا ثواب بڑھ جاتا ہے اسی طرح معاصی کا گناہ بھی بڑھ جاتا ہے۔

بعض پان کھانے والی عورتیں یہ کوتاہی کرتی ہیں کہ سحری میں منھ کے اندر پان دبا کر سو رہتی ہیں اگر صبح تک منھ میں پان رہا تو روزہ نہیں ہوتا اس کی احتیاط بہت ضروری ہے۔(الکمال فی الدین ص ۱۷۰)

روزے میں تو عورتیں بڑی بہادر ہیں چاہے بیماری ہو یا تکلیف ہو اور حکیم بھی افطار (یعنی روزہ نہ رکھنے کی اجازت دیدے مگر یہ روزہ قضانہیں کرتیں لیکن اس کے ساتھ روزہ میں غیبت بھی بہت کرتی ہیں کیونکہ صبح سے دوپہر تک تو کچھ کام ہوتا نہیں بس بیٹھی ہوئی ادھر ادھر کی باتیں بناتی رہتی ہیں۔

اس لئے ان میں وہ عورتیں (اس وقت) بہت اچھی ہیں جن کو تمبا کو کی عادت کی وجہ سے روزہ بہت لگتا ہے (اگر چہ تمبا کو کھانا بہت برا ہے) کیونکہ وہ روزہ میں ایک طرف کونہ میں سرڈالے پڑی رہتی ہیں۔ان سے بغیر پان کھائے بات تک نہیں ہوسکتی۔تو وہ غیبت وغیرہ سے محفوظ رہتی ہیں۔

بہر حال عورتوں کو روزہ رکھنے کی ترغیب دینے کی ضرورت نہیں اس کو تو عورتیں خود بڑے شوق سے کر لیتی ہیں۔البتہ روزے کے حقوق ادا کرنے کی ان کو تاکید کرتا ہوں کہ فضول گناہ کی باتوں میں روزہ کو برباد نہ کریں۔ بلکہ قرآن پڑھا کریں بزرگوں کی حکایتیں سنا کریں۔اور یہ بھی نہ ہو تو ایک طرف پڑ کر سورہا کریں۔ (بیہقی، حاکم سے بخاری ومسلم)

## زکوۃ کے متعلق عورتوں کی غلطی اوراس پر اللہ کی ناراضگی

جس عورت کے پاس مال ہو اور وہ اس کی زکوۃ نہ نکالتی ہو تو اللہ تعالیٰ کے نزدیک وہ بڑی گنہ گار ہے۔قیامت کے دن اس پر بڑا سخت عذاب ہوگا حضرت اسماء سے روایت ہے کہ میں اور میری خالہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں اس حالت میں حاضر ہوئے کہ ہم سونے کے کنگن پہنے ہوئے تھے آپ نے ہم سے پوچھا کیا تم ان کی زکوۃ دیتی ہو؟ ہم نے عرض کیا نہیں! آپ نے فرمایا کیا تم کو اس سے ڈر نہیں لگتا کہ تم کو اللہ تعالیٰ آگ کے کنگن پہنائے؟ اس کی زکوۃ ادا کیا کرو۔ (بہشتی زیور ص ۲۲ ۳ حیوۃ المسلمین)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس کے پاس سونا چاندی ہو اور وہ اس کی زکوۃ نہ دیتا ہو

قیامت کے دن اس کے لئے آگ کی تختیاں بنائی جائیں گی پھر ان کو دوزخ کی آگ میں گرم کر کے اس کی دونوں کروٹیں اور پیشانی اور پیٹھ داغی جائے گی۔ اور جب ٹھنڈی ہو جائیں گی پھر گرم کر لی جائیں گی سے اور نبی علیہ السلام نے فرمایا جس کو اللہ نے مال دیا اور اس نے زکوۃ نہ ادا کی تو قیامت کے دن اس کا مال ایک بڑے زہریلے گنجے سانپ کی شکل کا بنا دیا جائے گا اور اس کے گلے میں طوق کی طرح ڈال دیا جائے گا وہ اس کی گردن میں لپٹ جائے گا پھر اس کے دونوں جبڑے نوچے گا اور کہے گا میں ہی تیرا مال ہوں اور میں ہی تیرا خزانہ ہوں گے خدا کی پناہ بھلا اتنے عذاب کی کون سہار برداشت کر سکتا ہے تھوڑے سے لالچ کے بدلے یہ مصیبت بھگتنا بڑی بے وقوفی کی بات ہے۔ خدا ہی کی دی ہوئی دولت کو خدا کی راہ میں نہ دینا کتنی بے جا بات ہے۔ (بہشتی زیور ص ۲۳ ج ۳)

## اے عورتو! زیور کی زکوٰۃ تم پر فرض ہے

زکوۃ میں عورتیں بہت سستی کرتی ہیں کہ اپنے زیوروں لچکوں کی زکوۃ نہیں دیتیں۔ یاد رکھو! جتنا زیور عورت کو جہیز میں ملتا ہے وہ اس کی ملک ہے اس کی زکوۃ دینا اس پر واجب ہے اور جو زیور شوہر کے گھر سے ملتا ہے اگر وہ اس نے اس کی ملک کر دیا ہے تو اس کی زکوۃ بھی اس پر واجب ہے۔ اور اگر ملک نہیں کیا (یعنی ان کو مالک نہیں بنایا بلکہ محض پہننے کے واسطے دیا ہے تو اس کی زکوۃ مردوں کے ذمہ واجب ہے۔ ہر سال اپنے زیور کا حساب کر کے جتنی زکوۃ اپنے ذمہ ہو فوراً ادا کر دینا چاہئے۔ اس میں سستی کرنے سے گناہ ہوتا ہے۔

دیکھو خدا تعالیٰ نے بہت سے غریبوں کو مال نہیں دیا حالانکہ تم ان سے کچھ (کامل) نہیں ہوا کثر غرباء کمالات میں تم سے بڑھے ہوئے ہیں کہ وہ نمازی بھی ہیں دیندار بھی ہیں پھر بھی جو ان کو خدا نے مال نہیں دیا اور تم کو دیا ہے تو اس کی کیا وجہ ہے؟ خدا نے امیروں (مالداروں) کو اسی واسطے مال دیا ہے کہ وہ غریبوں کو دیا کریں۔ کیونکہ ہر شخص اتنے ہی مال کا حقدار ہے جتنے کی اس کو

